پوچھنے نہ آیا کیونکہ ان کے ورثاء بھی زلزلہ کی زد میں آ کر ہلاک ہو گئے اور شیراز میں تمام لوگ تباہ ہو گئے۔ صرف ایک عورت اور اس کا نوکر بچ نکلے۔

**عجوبہ:**

ایک دفعہ حران میں ایک۔ پھٹ گیا تو اس سے کئی گھر کئی عمارتیں اور نواویس ظاہر ہوئے۔ اور اللاذقیہ میں ایک جگہ سے پالی کھڑابت ظاہر ہوا۔

۹۔ زلزلوں نے صعیدا و بیرود وطرابلس وعقاوصور اور فرنگیوں کے تمام شہروں کو تباہ کیا اور قبرس تک دریا پھیل گیا۔ کئی جہازوں کو اس نے ساحل تک دھکیلا اور جانب مشرق چل کر ایک بڑی مخلوق کو تباہ برباد کیا۔

**فائدہ:**

صاحب المراۃ نے لکھا کہ اس سال زلزلہ میں ایک کروڑ ایک لاکھ نفوس مرے۔

(قضائی السکروان)

۱۰۔ ۶۷۲ھ میں مصر میں بہت بڑا زلزلہ آیا۔

۱۱۔ مدینہ طیبہ میں بھی نارحجاز کے ظہور سے پہلے ایک زلزلے نے پھیرا لگایا تھا۔

## وضاحت

زلزلے بھی حضور اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی و مرید ہیں۔ اسی لئے وہ عذاب یا تکلیف کا سبب نہ بنے وہ زیارت (مدینہ) سے مشرف ہوئے اور واپس چلے گئے۔ ۱۲۔ ۴۳۴ھ میں بحیرہ (مہر) میں عظیم زلزلہ آیا جو تیں میل لمبا چوڑا تھا۔ اس نے بھی ان گنت خلقت کو تباہ کیا۔ ۱۳۔ ۹۲۲ھ میں عرضگان میں بڑا زلزلہ آیا جو تیں میل لمبا چوڑا تھا اس نے بھی ان گنت خلق کو تباہ کیا۔ ۱۴۔ ایک ہزار (۱۰۰۰) لار میں بہت بڑا زلزلہ آیا جس نے تمام گھر ایسے ملیامیٹ کر دیئے کہ کسی کو بھی اپنے مکان کا نشان نہ مل سکا۔ اس سے قبل چھوٹے چھوٹے جھٹکے آتے رہے اور دن میں کئی بار ایسا ہوا جو لوگ ان چھوٹے جھٹکوں کے دوران شہر سے باہر نکل گئے وہ بچ گئے جو نہ جاسکے وہ مر گئے۔

**فائدہ:**

اس کتاب (الاشراط الاشراط الاساۃ) کی تصنیف کے چھ ماہ بعد بڑا ہولناک زلزلہ آیا جس میں بہت تھوڑے لوگ نجات پا سکے۔ اس زلزلہ کو میں نے اپنی کتاب ہذا میں شامل کر دیا۔

**نوٹ:**

یہ وہ بڑے زلزلے اور جنات ہیں جنہیں کتب تواریخ میں نقل کرنے کا اہتمام کیا گیا ہے ورنہ چھوٹے چھوٹے زلزلوں اور جھٹکوں کا شمار نہیں۔ اللہ تعالیٰ سے توفیق کی طلب ہے۔

## (26) مسخ وکذف

۱- حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مرفوعاً مروی ہے کہ (حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ) میری اُمت میں خسف ومسخ وقذف (پتھراؤ) ہوگا۔ (رواہ، احمد، مسلم والحاکم)

۲- حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت سے پہلے مسخ وخسف (زمین میں دھنسنا) اور (قذف) پتھراؤ ہوگا۔ (رواہ ابن ماجہ)

۳- حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت میں ایک قوم کھانے پینے اور لہو ولعب میں رات گزارے گی پھر وہ صبح کو بندر اور خنزیر ہو کر اٹھیں گے۔ (رواہ الطبرانی)

۴- سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ (حضور جان کائنات فخر موجودات صاحب معجزات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ) میری امت کے آخری زمانہ میں زمین میں دھنسنا اور مسخ (شکلوں کا تبدیل ہونا) اور قذف (پتھراء) ہوگا۔ عرض کی گئی یا رسول

اللہ مدنی تاجدار صلی اللہ علیہ وسلم کیا ہم ہلاک ہو سکتے ہیں جب کہ ہمارے میں صالحین ہوں گے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں جب خباثت (جرائم) کی کثرت ہو جائے۔ (رواہ الترمذی)

۵- حضرت عبدالرحمٰن بن صحار رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ قیامت قائم نہ ہوگی۔ یہاں تک کہ کئی قبائل زمین میں دھنسے جائیں گے۔ یہاں تک کہ کہا جائے گا کہ بنو فلاں قبیلہ سے کون بچ گیا ہے؟

(رواہ احمد والبغوی وابن قانع والطبرانی والحاکم وغیرہ)

۶- حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ اس امت کے آخری زمانہ میں خسف وقذف ہوگا۔ (رواہ ترمذی وابن ماجہ)

## حکایات:

حکومت فاطمیہ مصر (شیعہ) کے دور میں لوگ عاشورا کے دن مدینہ پاک میں قبہ عباس رضی اللہ عنہ کے سامنے بیٹھ کر شیخین وصحابہ کرام کو سب (گالی) بکتے تھے۔ ان کے ہاں (بے خبری سے) ایک آدمی نے آکر کہا تم میں کون ہے جو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی محبت سے مجھے کھانا کھلائے، ان میں سے ایک بوڑھے نے نکل کر اپنے گھر کی طرف اسے چلنے کا اشارہ کیا۔ گیا وہ شخص اس بوڑھے کے پیچھے چل پڑا۔ بوڑھے نے گھر میں لے جا کر اس کی زبان کاٹ کر اس کے ہاتھ میں پکڑا دی اور کہا کہ یہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کی محبت کا صلہ ہے وہ شخص سیدھا مسجد نبوی شریف کو چلا گیا اور رسول اکرم سیّد دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور شیخین کو دل میں سلام عرض کر کے واپس ہوا لیکن اس نے اپنی کٹی ہوئی زبان ہاتھ میں تھام کر رکھی تھی۔ مغموم ومحزون ہو کر مسجد نبوی کی زیارت سے نواز اگیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو فرمایا ان (شیعوں) نے اس کی زبان آپ کی محبت کے بغض وعداوت سے کاٹی ہے۔ اسی لئے اس کی زبان آپ ہی درست فرمادیں۔ آپ (صدیق اکبر رضی اللہ عنہ) نے اس شخص کے ہاتھ سے زبان کا ٹکڑا اکٹھا

ہوالے کر اصل جگہ پر رکھ دیا۔ وہ شخص جاگا تو اس کی زبان اسی طرح تھی جس طرح کٹنے سے پہلے بلکہ اس سے بہتر (ہمارے دور ۱۴۲۳ھ تک ہمیں نجدی حکومت کے کارندے خوب ستاتے تھے لیکن ان سے پہلے شیعہ اہل سنت کو گزند پہنچاتے۔ وہ صبر کرتے تو خوب انعام پاتے ہم بھی صبر کرتے ہیں۔ الحمد للہ (انشاء اللہ) ہمیں بھی سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم انعام سے نوازیں گے۔ آج نہ سہی تو کل یقیناً اس واقعہ کی کسی کو خبر نہ دی اور اپنے وطن کو چلا گیا۔ وہ شخص (جس کا واقعہ اوپر مذکور ہوا) دوسرے سال مدینہ طیبہ حاضر ہوا تو حسب عادت گزشتہ سال قبہ عباس رضی اللہ عنہ (جنت البقیع) میں چلا گیا اتفاقاً اسی طرح گزشتہ صدا کے مطابق اس دفعہ بھی صدا لگائی کہ ہے کوئی محبت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ میں مجھے کھانا کھلانے والا۔ اس مجمع سے ایک نوجوان نے اس کی طرف نکل کر اپنے گھر کو جانے کا اشارہ کیا خود آگے اور یہ شخص اس کے پیچھے چل پڑا۔ یہ شخص کہتا ہے کہ مجھے سخت تعجب ہوا کہ مجھے اسی گھر میں لے گیا جہاں گزشتہ سال پہلے میری زبان کاٹ لی گئی تھی اور میں سخت مصیبت سے دوچار ہوا تھا اور میری سخت سے سخت تر رسوائی ہوئی تھی۔ میرے تعجب کو دیکھ کر نوجوان نے مجھ سے پوچھا کیا بات ہے۔ میں نے سارا واقعہ سنایا تو وہ نوجوان دونوں پاؤں اور ہاتھوں سے زمین پر گر کر کہنے لگا کہ گزشتہ سال جس بوڑھے نے آپ کو گزند پہنچایا وہ میرا باپ تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کو بندر بنا دیا پھر اس نے ایک کمرے کا پردہ ہٹایا میں نے دیکھا تو واقعی بندر بندھا بیٹھا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اس سال والے میزبان نوجوان کو توبہ کی توفیق دی اور وہ شیعہ مذہب سے توبہ کر کے سچا پکا سنی مسلمان ہو گیا اور مجھے کہا کہ میرے والد کا قصہ کسی کو نہ سنانا۔

(وفاء الوفاء للسمہودی الزواجر لابن حجر، الصواعق، لواحب لدنیہ للقسطلانی وغیرہ)

## حکایت:

الواجر میں ہے کہ ایک شخص حلب میں شیخین (سیّدنا صدیق اکبر و عمر رضی اللہ عنہما) کو سب (گالی) دیتا تھا۔ جب وہ مر گیا تو دفن کے بعد شہر کے نوجوانوں نے اتفاق کر کے

قبر کو کھود کر دیکھا تو وہ گالی دینے والا خنزیر کی شکل میں تھا۔ اسے نوجوانوں نے قبر سے نکال کر ہر میدان میں آگ لگا دی۔

**فائدہ:**

کہا جاتا ہے ہر رافضی (شیعہ) قبر میں خنزیر کی شکل میں ہو جاتا ہے (یہ کلیہ قاعدہ نہیں کبھی اس کے خلاف ہو تو کوئی حرج نہیں۔) (قاعدہ اکثریہ ہے للاکثر حکم الکل)

**حکایت:**

۲۱۷ھ میں متوکل (چھٹا خلیفہ) کے دور حکومت میں ایک خط حلب سے پہنچا کہ ایک شخص امام نماز پڑھا رہا تھا تو ایک آدمی اس سے اس کی نماز کی حالت میں ہنسی مذاق کرتا کبھی اسے پکڑ کر جھنجوڑتا (مثلاً) وہ امام اپنی نماز میں مشغول رہا۔ مذاق کرنے والے کو کچھ نہ کہا جب وہ نماز سے فارغ ہوا، سلام پھیرا تو دیکھا اس کے ساتھ مذاق کرنے والے کی شکل خنزیر جیسی ہوگئی۔ وہ اسی حالت میں جنگل کی طرف بھاگا اسی وقت خط لکھ کر خلیفہ وقت کے پاس بھیجا گیا۔ (ذکرہ السیوطی فی تاریخ الخلفاء)

**فائدہ:**

المتوکل عباسیہ حکومت کی طرف سے مصر میں چھٹا خلیفہ تھا۔

## قذف (یعنی آسمانی پتھراؤ)

(۱) ۲۸۵ھ میں بصرہ کی ایک بستی پر آسمان سے قذف سفیدہ سیاہ پتھر گرے اور ژالہ باری ہوئی۔ اس میں ایک ژالہ ڈیڑھ (۱۵۰) درم کے وزن کے برابر تھا۔

(تاریخ الخلفاء للسیوطی)

(۲) ۲۴۳ھ میں السویداء بستی پر آسمان سے پتھر برسے ہر پتھر کا وزن دس رطل تھا۔

(۳) المقتدر باللہ عباسی خلیفہ کے دور حکومت ۲۷۸ھ میں بغداد میں کالی آندھی آئی اور گرج و برق سخت تھی۔ آسمان سے بارش کی طرح ریت اور مٹی برسی

(۴) مجھے (مصنف کتاب کو) ایک معتبر شخصیت نے خبر دی کہ ۱۶۰ھ (ایک سو

ساٹھ سے کچھ اوپر) آسمان سے کالے پتھر برسائے گئے جو مرغی کے انڈے یا اس سے بھی بڑے تھے۔ سردی کا موسم تھا اور یہ حادثہ کردوں کے علاقہ بیزان اور کفرا کے درمیان واقع ہوا تھا۔ ان کی آواز ایک دن کی مسافت تک سنی جاتی تھی۔

(۵) وسط ۱۵ ربیع الاول شریف ۱۷۷ھ میں ایک خط مصر میں حماۃ (علاقہ) سے پہنچا کہ ان دنوں بارین (ایک خاص علاقہ حماۃ کے نواح) میں آسمان سے مختلف شکلوں کے جانوروں کی طرح کی بارش ہوئی ہے مثلاً اس میں درندے سانپ، بچھو، پرندے، بلیوں اور بعض مرد جن کی کمروں میں جوایں تھے اور یہ اس علاقہ کے قاضی کے ہاں شرعی حیثیت سے لکھوا کر اس پر مہر ثبت کی گئی پھر اس کا ثبوت حماۃ (شہر) کے قاضی کو پہنچایا گیا (اللہ تعالیٰ کرتا ہے جو چاہتا ہے۔ (کذاقی اسکردان)

## سرخ آندھی اس کے علاوہ اور بڑے بڑے ہولناک اُمور:

۱۔ سیّدنا علی المرتضٰی اور سیّدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور سرورِ کون ومکان سیّد انس وجان صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب دیکھو کہ لوگ مالِ غنیمت کو اپنی دولت اور امانت کو مالِ غنیمت اور زکوٰۃ وتاوان بنالیں اور علم کو دین کے سوا دوسرے دینوی مقصد کے لئے پڑھیں اور انسان اپنی بیوی کا فرمان بردار اور اپنی ماں کا نافرمان ہو۔ اپنے دوست کو قریب کرے اور باپ کو دور کرے اور مسجدوں میں آوازیں بلند ہوں اور قبیلہ کا سرداران میں سے فاسق آدمی ہو اور قوم کا رہنما ور ہبر (لیڈر) سب سے زیادہ کمینہ (بدمعاش) ہو اور کسی کی تعظیم اس کے شر وفساد کے خوف سے کی جائے اور گانے والیوں اور باجوں کا ہر طرف چرچا ہو شراب پینے لگیں۔ اس امت کا آخری آدمی پہلے (نیک) لوگوں کو لعنت کرے تو تم لوگ اس وقت سرخ آندھی اور زلزلہ اور زمین میں دھنس جانے اور شکلیں بگڑ جانے اور پتھروں کی بارش کا انتظار کرو۔ اس وقت قیامت کی نشانیاں ایک کے بعد دوسری لگاتار اس طرح ظاہر ہونے لگیں گی جیسے موتی کی لڑی (یا تسبیح کے دانوں) کا دھاگہ کاٹ دیا جائے تو موتیوں (اور تسبیح) کے دانے اک کے بعد

دوسرے لگا تار گرنے لگ جاتے ہیں۔ (رواہ الترمذی ومشکوٰۃ باب الشراط الساعۃ)

## وضاحت

مذکورہ بالا امور میں سے دورِ حاضرہ میں کونسی کمی باقی رہ گئی ہے اکثر نشانیاں ادوار سابقہ میں گزر چکی ہیں جن کا مختصر بیان گزشتہ اوراق میں آچکا ہے جس قدر قیامت قریب ہو جائے گی۔ یہ نشانیاں اور ان کے سوا دوسری علامات لگا تار ظاہر ہوتی رہیں گی چنانچہ مصنف کتاب کی سنئے۔ (عطاری غفرلہ)

۲۔ حضرت عبداللہ بن حوالہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب دیکھو کہ خلافت اَرض مقدسہ میں داخل ہو چکی تو زلزلے اور جھٹکے اور بہت بڑے بڑے اُمور اس کے قریب قریب آئیں گے جیسے دونوں ہاتھ سر کے قریب ہیں قیامت اس سے قریب تر ہوگی۔ (رواہ ابوداؤد والحاکم)

## فائدہ:

اگر اس خلافت سے (جو بیت المقدس میں داخل ہو) حکومت بنو امیہ مراد ہو تو پھر ان اُمورِ عظمیہ سے وہ امور ہیں جنہیں ہم عنقریب بیان کریں گے، اگر اس سے امام مہدی رضی اللہ عنہ کی خلافت مراد ہے تو اس وقت امورِ عظمیہ سے وہ اُمور مراد ہے جو ان کی خلافت کے بعد واقع ہوں گے جو قیامت سے زیادہ قریب ہیں جیسے دابۃ الارض اور سورج کا مغرب سے طلوع ہونا وغیرہ وغیرہ۔

## آندھیاں:

(۱) خلیفہ المتوکل عباسی کے دورِ حکومت ۲۳۲ھ کے اوائل میں عراق [illegible] زہریلی ہوا چلی جو اس سے پہلے سنی اور دیکھی نہیں گئی تھی۔ اس سے کوفہ بصرہ بغداد کی کھیتیاں جل کر راکھ ہو گئیں اور بے شمار مسافر مرے اور یہ ہوا پچاس دن تک چلتی رہی اور ہمدان تک پہنچی وہاں کی کھیتیاں اور جانور جلا دیئے پھر موصل سنجار پہنچی۔ اسی دوران لوگ کاروبار کے لئے بازاروں میں نہیں جا سکے اور نہ ہی سفر کر سکتے تھے۔ معاش تنگ ہو گئی

تھی۔ بہت سی خلق خدا اس آندھی سے ماری گئی تھی۔

## دُمدار ستارے کا ظہور

۱- حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما مروی ہے کہ حضور مکی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے سلمان! (فارسی رضی اللہ عنہ) جب بادشاہوں کا حج سیر وتفریح اور دولت مندوں کا تجارت کے لئے اور مساکین وفقراء کا گداگری کے لئے اور قراء علماء، وحفاظ وغیرہ کا ریاء وشہرت کے لئے ہو تو اس وقت دمدار ظاہر ہوگا۔ (رواہ ابن مردویہ)

## دُمدار ستارہ کی نموداری کی تفصیل

۱- دمدار ستارہ بارہا نمودار ہوا۔ مصنف رحمتہ اللہ علیہ کے دور میں آخری مرتبہ جمادی الاولیٰ ۱۰۷۵ھ میں ظاہر ہوا اور ایک ماہ یا اس سے زائد دن رہا وہ چاند کی رفتار پر چلتا تھا۔

۲- دمدار ستارہ بلاد نصاریٰ سے بلاد بنی عثمان کی طرف (جمادی الاولی ۱۰۷۷ھ) میں آیا اس وقت میں (مصنف) ''ادرنہ'' میں تھا ایک کتاب دیکھی اس میں ایک جانور کی فوٹو تھی جس کا طول بیس ہاتھ اور عرض پانچ ہاتھ اس کا جسم مچھلی جیسا تھا اس کے چار پاؤں تھے اور اس کے دونوں ہاتھوں میں شیر جیسی انگلیاں تھیں۔ اس کے پہلو میں متصلاً ایک اور شئے نصف انسان ننگے کے برابر تھی۔ جس کے چار ہاتھ تھے ہر ہاتھ میں پانچ انگلیاں تھیں۔ اس کی دو سیاہ زلفیں اور داڑھی تھی اور اس کے عورت کے پستانوں جیسے دو پستان تھے۔

**جانور مذکورہ کا تعارف:**

یہ جانور جبال الافرنج میں ۱۰۷۵ھ میں پایا گیا جب دمدار ستارہ ظاہر ہوا اس کے جسم پر اس ستارے کی فوٹو ظاہر ہوگئی۔ اس وقت زمین کے بتیس (۳۲) ہزار آدمی اور بے شمار جانور ہلاک ہوئے۔ لوگوں نے اس جانور پر فلاخنوں کے ذریعے تیر پھینکے لیکن اس پر اثر

نہ ہوا۔ایک مدت کے بعداس جانور سے وہ تری جواس ستارہ کے ذریعہ سے اس کے جسم پر تھی، دفعہ ہوئی تو ہراس پر فلاض (منجنیق) کے ذریعہ تیر پھینکے گئے تو اس کے قتل کرنے میں کامیابی ہوئی۔اس کی قبرتمام شہروں کوبھجوائی گئی۔ (واللہ علیٰ کل شیء قدیر)

## وضاحت

فقیر نے بھی اپنے دور زندگی میں بارہا اس ستارہ کی نموداری کا سنا لیکن دیکھنے کا اتفاق نہ ہوا کیونکہ اس کے دیکھنے کا کوئی فائدہ محسوس نہ کیاہاں عوام میں یہ افواہ اڑتی سنائی دیتی کہ اس ستارہ کی نموداری خالی از بایات وآفات نہیں لیکن وہ بھی دیوانہ کی بڑ ثابت ہوتی۔الاشاعہ کے محشی نے بھی لکھا کہ اس کا ظہور بارہا ہوا۔وہ اپنا مشاہدہ لکھتا ہے کہ ۱۳۲۸ھ میں نمودار ہوا۔حضرت امام ربانی سیّدنا مجدد الف ثانی رضی اللہ عنہ نے دمدار ستارے پر مکتوبات شریف، میں تحقیقی مقالہ سپرد قلم فرمایا ہے۔

(مکاتب شریف، ج ۲ص ۱۱۸،مکتوب نمبر ۶۸) فلینظر ثمہ

## سائنسی تحقیق:

فقیرایک سائنس دان کی تحقیق ہدیہ ناظرین کرتا ہے۔

### دُم دارستارے،تباہی کی علامت نہیں:

دم دارستارے ہمیشہ سے خوف،استعجاب اوراوہام کا باعث ہیں۔پہلے پہل جب انسان نے دم دارستارے دیکھاتو بے حد خوف زدہ ہوااس کی سمجھ میں یہ بات نہیں آئی کہ شفاف شعلے کی طرح ایک لکیر جورات ستاروں کے ساتھ تھی کسی مقصد کے بغیر کیوں تھی اورعام لوگوں کے لئے کوئی علامت کیوں نہیں تھی؟ لہٰذا یہ خیال پیدا ہوا کہ دم دارستارے تباہی کی علامت ہیں غیظ وغضب کی پیش گوئی ہیں اورشہزادوں کی موت اور مملکتوں کے زوال کا پیش خیمہ ہیں بابل کے لوگ دم دارستاروں کومقدس داڑھیاں یونان کے لوگ مقدس زلفوں اوراہل عرب انہیں آتش شمشیر سے تعبیر کرتے تھے، بطلیموس کے زمانے میں دم دارستارے اپنی مختلف اشکال کے لحاظ سے مختلف قسم کے خصوصی ناموں مثلاً

شعاعوں، نقاروں اور مرتبانوں سے منسوب تھے، بطلیموس کا خیال تھا کہ دم دار ستارے جنگوں، گرم موسموں اور پریشان کن حالات کے نقیب ہیں۔ قرونِ وسطیٰ میں دم دار ستاروں کی تصویر کشی کی گئی ہے۔ وہ پرواز کرتی ہوئی صلیبوں کی شکل میں دکھائے گئے ہیں لیکن انہیں کن علامتوں کے طور پر استعمال کیا گیا ہے؟ یہ واضح نہیں ہے۔ ایک گرجہ گھر کے منتظم اور پادری، آندریاس سلقیاس نے ۱۵۷۰ھ میں دم دار ستاروں پر ایک مضمون تحریر کیا۔ جس کا عنوان تھا ''نیا دم دار ستارہ...... ایک دینی انتباہ'' یہ مضمون اپنے زمانے کے اس نقطہ نظر کو پیش کرتا ہے کہ دم دار ستارہ انسانی گناہوں کا کثیف دھواں ہے۔ تاہم اس خیال پر لوگوں نے یہ اعتراض کیا کہ اگر دم دار ستارے گناہ کا کثیف دھواں ہیں تو پھر افلاک کو مستقل شعلہ فشاں رہنا چاہئے۔ دم دار ستارے نظر آنے کا قدیم ترین حوالہ سب سے پہلے ۱۰۵۷ھ قبل مسیح میں چین کے شہزادے ہوائے نان کی کتاب میں ملتا ہے۔ بعد ازاں ۶۶ھ بعد از مسیح میں ''ہیلے'' نامی دُم دار ستارے کا ظہور ہوا۔ عام طور پر خیال کیا جاتا تھا کہ دم دار ستارے کسی نہ کسی بادشاہت کے زوال کا پیش خیمہ ہے، لہٰذا اس بار اس ستارے کی آمد فاتح اعظم ولیم کو قبل از وقت فتح انگلستان پر اُکسانے کا موجب بنی ۱۳۰۱ھ میں جدید مصوری کے بانیوں میں سے ایک گاؤ ٹو نے ہیلے کے دم دار ستارے کی ایک جھلک دیکھی اور اسے اپنی ایک تصویر ''میلاد مسیح'' کے ایک مندر کا حصہ بنا دیا۔ ۱۴۶۶ھ میں ہیلے کا دُم دار ستارہ پھر نظر آیا، جس نے مسیحی یورپ کو بوکھلاہٹ میں مبتلا کر دیا۔ عیسائیوں کو ڈر تھا کہ خدا جو یہ دم دار ستارے بھیجتا ہے۔ ترکوں کا مددگار ہے جنہوں نے کچھ عرصہ پہلے ہی قسطنطنیہ پر قبضہ کیا تھا۔ ۱۸۳۷ھ میں ایک دم دار ستارہ یورپ پر سے گزرا اس وقت فرانس میں شاہ لوئی اوّل حکمران تھا وہ اس سے اس قدر خوفزدہ ہوا کہ اس نے فوراً اپنے مشیران خاص اور شاہی نجومیوں کو طلب کیا اور ان سے پوچھا کہ اب کیا کرنا چاہئے؟ انہوں نے شاہ لوئی کو مشورہ دیا کہ پورے ملکوں میں عبادت گاہیں تعمیر کی جائیں اور شاہ خود بھی عبادت میں مصروف رہے۔ چنانچہ شالوئی نے فوری طور پر ملک

کے طول وعرض میں وسیع پیمانے پر عبادت گاہوں کی تعمیر کا حکم دیا اور خود توبہ استغفار میں لگ گیا۔ سولہویں اور سترہویں صدی کے نمایاں ہیبت دان دم دار ستاروں سے بے حد دلچسپی رکھتے تھے۔ یہاں تک کہ نیوٹن بھی ان کے سحر میں مبتلا تھا جو ہانس کیلیر کے مطابق دمدار ستارے خلاء میں کچھ اس طرح تیرتے تھے جیسے ''مچھلیاں سمندر میں'' لیکن وہ سورج کی روشنی سے دور بھاگتے ہیں جس کا ثبوت یہ ہے کہ ان کی دم ہمیشہ سورج کی مخالف سمت میں اشارہ کررہی ہوتی ہے۔ ڈیوڈ ہوم کا خیال تھا کہ ستارے نظام سیارگان کے پیداوار تسلسل کے خلیے کے نطفے ہیں اور سیارے کسی قسم کے بین السیاری جنسی عمل سے جنم لیتے ہیں عکسی دوربین کی ایجاد سے قبل نیوٹن جب طالب علم تھا لگاتار کئی راتیں جاگ کر فلک پر دم دار ستاروں کو تلاش کرتا تھا ٹائکو براہے اور جانس کیلپر کے بعد آئزک نیوٹن نے بھی یہ نتیجہ نکالا کہ ارسطو اور دوسرے افراد کے خیال کے برخلاف زمین سے نظر آنے والے دم دار ستارے ہمارے فضائی کرے میں داخل نہیں ہوتے بلکہ وہ چاند سے بھی زیادہ دور ہیں۔ تاہم مشتری کے مقابلے میں زیادہ قریب ہیں اور وہ سیاروں کی طرح سورج کی منعکس روشنی سے چمکتے ہیں۔ اس نے لوگوں کے اس خیال کو غلط قرار دیا کہ دم ستارے بے حس وحرکت ستاروں کی طرح دور ہیں کیوں کہ اگر ایسا ہوتا تو وہ سورج کی روشنی سے روشن نہ ہوتے اس نے یہ ثابت کیا کہ دم دار ستارے بھی سیاروں کی طرح بیضوی مدار میں سفر کررہے ہیں اور وہ ایک قسم کے سیارے ہیں۔ دم دار ستارہ ہر دور ہر زمانہ میں خوف وہراس پھیلاتا رہا۔ ہمیشہ سے لوگوں کا خیال رہا کہ دم دار ستارے کے نمودار ہونے سے بڑے پیمانے پر تباہی اور بربادی آتی ہیں۔ دم دار ستارے کے ساتھ نحوست کا یہ تصور ۱۷۵۸ء تک بہت راسخ رہا۔ ان دنوں نیوٹن کے ہم عصر ماہر فلکیات ایڈمنڈ ہیلے نے ان دم دار ستاروں کا باقاعدہ مشاہدہ شروع کردیا اور ان کے نمودار ہونے کے بارے میں سائنسی دلیل پیش کی۔ اور بتایا کہ دم دار ستارے دراصل خلاء میں چکر لگانے والے مختلف شہاب ثاقب کا مجموعہ ہیں اور ان کا نحوست زمین پر ہلاکت اور تباہی

وبربادی سے کوئی تعلق نہیں۔ فضا میں بہت سے دم دار ستارے گردش میں ہیں۔ ان میں سے بڑا اور نمایاں نظر آنے والا "ہیلے" ہے۔ اس کا نام ایڈمنڈ ہیلے کے نام پر ہی رکھا گیا ہے۔ گزشتہ صدی میں ۱۹۱۰ھ میں "ہیلے" ستارہ دوبارہ نمودار ہوگا۔ دم دار ستاروں کے بارے میں عام سائنسی نظریہ یہ ہے کہ یہ تباہ شدہ خلائی چٹانوں پر مشتمل ہیں۔ آبی برف تھوڑی سی میتھن برف اور کچھ امونیا برف زمینی فضا سے ٹکرا کر دم دار ستارے کا کوئی معمولی سا حصہ ایک چمک دار آتش گولا اور ایک بے حد طاقت ور جھٹکے کی لہر پیدا کرسکتا ہے جو جنگلات کو نذر آتش کرسکتی ہے اور دنیا میں اس کی آواز بھی سنی جاسکتی ہے دم دار ستارے بھی سورج کے گرد ہماری زمین اور دیگر سیاروں کی طرح اپنے اپنے مدار میں گردش کررہے ہیں اور یہ ہمارے نظام شمسی کے آخری حصے تک پائے جاتے ہیں۔ ایک دم دار ستارہ تین اجزاء پر مشتمل ہوتا ہے۔ یا یوں کہئے کہ اس کے اعضاء جسمانی مرکزہ یعنی نیوکلیئس، سر اور دم ہوتے ہیں۔ دُم دار ستارے کا سر عموماً مختلف خلائی اجزاء پتھروں چٹانوں اور منجمد گیسوں سے بنتا ہے جس کے نیچے اصل جسم یعنی مرکزہ ہوتا ہے جو کسی خلائی چٹان پر یا کسی سیارے کے ٹکڑے پر مشتمل ہوتا ہے جس پر منجمد گیوں پتھروں وغیرہ کی تہہ چڑھی ہوتی ہے۔ اس طرح اس کا سر اور جسم تشکیل پاتا ہے دم بھی اس قسم کے اجزاء پر مشتمل ہوتی ہے جو لاکھوں کلومیٹر طویل ہوتی ہے۔ اس کی دُم کا اوسطاً قطر ۱۵،۲ھ کلومیٹر اور لمبائی دو لاکھ کلومیٹر تک ہوتی ہے۔ اس کی دم کے اجزاء کے وزن کا اندازہ ۶۵ ارب ٹن لگایا ہے سائنس دانوں کا کہنا ہے کہ کسی دُم دار ستارے کی عمر کا انحصار اس کی دم کی لمبائی پر ہوتا ہے کیونکہ اس کی امتیازی علامت یہی ہے ورنہ وہ بھی ایک معمولی اور غیر اہم سا خلائی جسم رہ جائے گا۔ عام طور پر ایک دم دار ستارے کی اوسطاً عمر ۱۵۰ ملین سال ہوتی ہے اور وہ پانچ ارب سال میں اوسط درجے کا دم دار ستارہ بنتا ہے اس بناء پر ماہرین کا خیال ہے کہ ہیلے کے ستارے کی عمر تقریباً ۱۷ ارب سال ہے دم دار ستارہ اگر زمین کے نزدیک سے گزرے تو وہ موسم اور ماحول پر اثر انداز ہوسکتا ہے اور ریڈیائی نشریات متاثر

ہوسکتی ہیں۔ سمندر میں گرنے کی صورت میں بحری مخلوق کو نقصان پہنچ سکتا ہے اور کسی حد تک مدوجزر آسکتا ہے اسی طرح خشکی پر زلزلے کی سی کیفیت پیدا ہوسکتی ہے۔

(روزنامہ جنگ میگزین، کراچی ۵ جنوری ۲۰۰۳ء)

## فوتگیوں کی زیادتی

حضرت عوف بن مالک رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ نبی پاک حضور پرنور شافع محشر آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت سے پہلے چھ نشانیاں گن لے۔

(۱) میرا وصال

(۲) فتح بیت المقدس

(۳) موت کی کثرت جیسے بکریوں کا بیماری سے فوراً مرجانا۔

الحدیث (رواہ البخاری وابن ماجہ والحاکم فی المستدرک)

حل لغات:

**الموتان: بضم الميم واسكان الواد على وزن بطلان بمعنى موت كثير الوقوع (نهاية) قصاص لغنم وبضم القاف وبالعين والصاد المهملبتن**

ان کے درمیان الف ہے کہ یہ بکریوں کی ایسی بیماری ہوتی ہے کہ جب انہیں پکڑتی ہے تو پھران کی موت میں کسی قسم کی دیر نہیں ہوتی اسی سے ہے "ضربہ فاقعصہ" اسے مارا تو اسے موت کی نیند سلادیا یعنی اس جگہ پر مرگیا جہاں اسے مارا گیا۔

طاعون:

مذکورہ بالا موت کی خبر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں طاعون عمواس کی طرف ہے۔ اس کے بعد طاعون الجارف اور طاعون کی بہتات اور وباؤں کی کثرت کے واقعات دنیا میں متعدد بلکہ بکثرت ہیں۔ حضرت امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ التوفی ۹۱۱ھ نے اس موضوع پر بہترین تصنیف فرمائی ہے۔ "مارواہ الواعون فی اخبار

الطاعون'' کے نام سے مشہور ہے۔

تقریر امام سیوطی رحمۃ اللہ علیہ:

اسلام میں مسلسل طاعون کی وباء پھیلی، حضرت ابن ابی حجلہ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تالیف الطاعون میں فرمایا۔

(۱) سب سے پہلا طاعون حضور جانِ کائنات فخرِ موجودات صاحبِ معجزات صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ اقدس ۶ھ میں مدائن میں ہوا اسے طاعون شیرویہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ (حکاہ المدائنی)

لیکن معلوم نہ ہو سکا کہ کتنے لوگ مرے لیکن مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا مجھے معلوم ہے کہ اس طاعون سے کوئی مسلمان نہیں مرا تھا۔

فائدہ:

حضور سرکارِ مدینہ راحتِ قلب وسینہ فیض گنجینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تین طاعونوں سے بڑھ کر اور کوئی طاعون نہ ہوگا۔

(۱) طاعون ازمیر

(۲) طاعون عمواس

(۳) طاعون الجارف (ابن عساکر فی تاریخ دمشق)

فائدہ:

المدائنی نے فرمایا اسلام میں سب سے بڑے طاعون پانچ ہیں۔

(۱) طاعون شیرویہ مدائن میں حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ اقدس میں واقع ہوا

(۲) طاعون عمواس

(۳) طاعون الجارف

(۴) طاعون القیات

(۵) طاعون الاشراف

۲- طاعون عمواس بفتح العین المھملۃ وسکون المیم اور متحرک بھی آیا ہے واو مخففہ اس کے آخر میں لین، ملک شام میں ایک جگہ کا نام ہے اور ۱۷ھ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے دور خلافت میں طاعون کی وباء آئی۔ بعض نے کہا یہ طاعون ۱۸ھ میں ہوا اور اس میں مسلمانوں کے لشکر سے پچیس ہزار افراد شہید ہوئے۔ بعض نے کہا وہ تیس ہزار تھے۔ بعض نے کہا کہ اس طاعون کا نام عمواس اسی لئے ہے کہ جتنی شہادت اہل اسلام کی اس میں ہوئی او کسی طاعون میں نہ ہوئی۔ (حکاہ الحافظ ابن عبدالغنی المقدس)

فائدہ:

''مرآۃ الزمان'' میں ہے کہ ۱۸ھ میں مسلمانوں کی ایک جماعت نے ملک شام میں شراب پینا عادت بنا ڈالی انہیں حضرت ابو عبیدہ نے بحکم حضرت عمر رضی اللہ عنہ درے لگائے یعنی شرعی سزا دی اس وقت حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کی عادت شراب کی خبر سن کر فرمایا کہ اسی سال کوئی حادثہ ضرور ہو گا چنانچہ آپ کی پیش گوئی کے مطابق اسی سال ۱۸ھ میں طاعون واقع ہوا۔

فائدہ:

ھشام نے فرمایا کہ (ملک) شام میں طاعون کی وبا انہیں لوگوں کی شراب خوری کی وجہ سے پھوٹی تھی۔

## طاعون عمواس میں مشاہیر صحابہ کرام شہداء رضی اللہ عنہم

طاعون عمواس میں مشاہیر صحابہ کرام شہداء رضی اللہ عنہم کے اسماء یہ ہیں۔

(i) حضرت ابو عبیدہ بن الجراح

(ii) حضرت معاذ بن جبل

(iii) حضرت شرجیل بن حسنہ

(iv) حضرت یزید بن ابی سفیان (یہ حضرت امیر معاویہ کے بھائی ہیں)
(v) حضرت فضل بن عباس (رضی اللہ عنہ)

## اولاد صحابہ رضی اللہ عنہم طاعون کی لپیٹ میں

ابن کثیر نے کہا کہ اسی طاعون العارف میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی ستر اسی اور ابی بکرہ کی چالیس اولادیں فوت ہوئیں۔ (ابن جریر عن الواقدی)

فائدہ:

ابن کثیر نے کہا کہ یہ طاعون تین دن رہا پہلے دن ستر ہزار بصری مرے دوسرے دن اکہتر (۷۱) ہزار تیسرے دن تہتر (۷۳) ہزار مرے چوتھے دن بھی بہت سے لوگ فوت ہوئے۔ عوام میں سے چند لوگ بچے یہاں تک کہ اس دن امیر (حاکم اعلیٰ) کی ماں مری تو اس کا جنازہ اٹھانے والا کوئی نہ ملا۔

فائدہ:

صاحب المراءۃ نے کہا اس طاعون میں اہل شام میں چند آدمی مرے۔

کتیہ کا دودھ پینے والا بچہ:

ایک مرد جس کی کنیت ابوالفضل تھی۔ اس میں طاعون کا زمانہ پایا تھا وہ کہتا ہے ہم طاعون کے دوران قبائل کا چکر لگاتے اور مردوں کو دفن کرتے تھے۔ جب مردے زیادہ ہوگئے اور ہم ان کے دفن کرنے سے عاجز آگئے۔ پھر جس حویلی میں داخل ہوئے وہاں مردے ہی پڑے دیکھے۔ تو حویلی کا دروازہ بند کر دیتے ہم ایک حویلی میں داخل ہوئے وہاں کوئی بھی زندہ باقی نہ تھا۔ ہم نے اس کے دروازے بھی بند کر دیئے۔ جب وباء طاعون ختم ہوئی تو ہم گھروں کے اندر داخل ہوئے جن کے دروازے بند کر گئے تھے۔ وہاں کوئی موجود نہ تھا۔ سوائے ایک دودھ پیتے بچے کے جو گھر کے صحن میں تروتازہ دودھ پیتا ملا ایسے محسوس ہوتا تھا گویا ابھی اس نے ماں کی گود سے فراغت پائی ہے۔ ہم اس بچے

کو دیکھ کر تعجب کر رہے تھے۔ کہ یہ کیسے بچ نکلا اور یہ کس کا دودھ پیتا ہے! اچانک ایک کتیا دیوار سے چھلانگ لگا کر بچے کو پناہ میں لینے لگی اور وہ بچہ بھی اس کی طرف اُچھلنے لگا یہاں تک کہ مزے سے اس کتیا کے پستانوں سے دودھ پیا۔

فائدہ:

معدی فرماتے ہیں کہ میں نے اس بچہ کو مسجد بصریٰ میں دیکھا جس کی داڑی قبضہ بر تھی۔ (کذا قال الحافظ ابونعیم الاصفہانی رحمۃ اللہ علیہ التوفی ۴۳۰ھ)

حکایت:

مجھ سے حدیث بیان کی عیسیٰ بن عبداللہ الغشمی نے وہ روایت کرتے ہیں محمد بن سلام یحیٰ فرماتے ہیں کہ جب طاعون الجارف بصرہ میں واقع ہوا تو بہت سے لوگ مرنے لگے اور زندہ لوگ ان کے دفنانے سے عاجز آ گئے پھر درندے گھروں میں جا کر مرد وزن کو کھاتے، یہ ۶۹ھ کی بات ہے۔ حضرت مصعب کی حکومت کا دور تھا۔ ان دنوں بد قسمتی سے ایک دن میں ستر ہزار نفوس موت کا لقمہ بنے، تمام لوگ مر گئے، صرف ایک بچی بچ گئی۔ باقی اس کے تمام افراد دھر گئے بھیڑیئے کی کوک سن کر کہا۔

الا الها الذئب المنادی بسحرة

هلم انبك الذی قد بدالیا

بدالی الی قدیتمت وانی

بقیة قوم اورثونی المباکیا

ولا صبیرانی سوف اتبع من معنی

ویتبعی من بعدی من کان تالیا

۱- اے صبح کے وقت پکارنے والے بھیڑیئے، آؤ تمہیں خبر دوں جو مجھ پر ظاہر ہوا۔

۲- مجھ پر ظاہر ہوا کہ میں یتیم ہوگئی اور اپنی قوم کی بقیہ ہوں جو مجھے روتا چھوڑ گئے۔

۳- کوئی ڈر نہیں میں بھی گزر جانے والوں کے پیچھے جاؤں گی اور میرے پیچھے

آنے والے آئیں گے۔ (کتاب الاعتبار لابن ابی الدنیا)

## حکایت:

محمد بن ابراہیم تیمی فرماتے ہیں کہ ہمارے ہاں ایک طاعون زدہ اُتری اور آتے ہی اس کے تمام لوگ مر گئے۔ ان میں سے صرف بیمار بچی بچ گئی۔ جب مرض سے افاقہ پایا تو پوچھتی پھرتی تھی۔ ابو کہاں ہیں، امی کہاں ہیں، بہن کہاں ہے؟ اسے کہا گیا ابو مر گئے، تیری ماں مرگئی تیری بہن بھی مرگئی۔ اس نے ہاتھ اٹھا کر کہا، ولولا الأسی ماعشت فی الناس ساعۃ ولکن حتی نادیت جاوبنی مثلی۔ ''اگر کوئی غم نہ ہوتا لوگوں میں میں ایک لمحہ بھی نہ گزارتی لیکن جب پکاروں تو مجھے کون جواب دے گا۔'' (کذا قال ابن ابی الدنیا)۔

۷- حضرت حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ المتوفی ۸۵۲ھ نے فرمایا کہ مصر میں ۶۶ھ میں طاعون واقع ہوا پھر پچاسی ہجری میں عبدالعزیز بن مروان کی سن وفات میں طاعون آیا، بعض نے کہا ۲ےھ میں، بعض نے کہا ۴ےھ میں، بعض نے کہا ۶ےھ میں۔

۸- ملکِ شام میں ۹ےھ میں طاعون واقع ہوا۔ (ذکرہ ابن جریر)

## ۹- طاعون الفتیات:

یہ طاعون ۸ےھ میں ہوا اس کا نام الفتیات اس لئے ہے کہ اس میں زیادہ تر عورتوں میں دوشیزائیں نوجوان عورتیں مریں۔ ابو بحر النقر ادی کہتے ہیں کہ میری ماں کا بیان ہے کہ ہم لوگ طاعون الفتیات سے بھاگ کر سنام (علاقہ) کے قریب پہنچے ایک نوجوان دس بچوں سمیت طاعون سے بھاگا ہوا ہمارے قریب اُترا لیکن شومئی قسمت کہ تھوڑے دن گزرے کہ اس کے دسوں بچے مر گئے۔ وہ ان کی قبروں کے درمیان بیٹھ کر کہتا تھا۔

**بنفسی فتیۃ ھلکوا جمیعا لبرابیہ محاورۃ سناما ۔ اقوال اذا ذکرت العھد منھم بنفس تاائ اصداء وھا ما ظم ارمثلھم ھلکوا جمعیا ولم ارمثل ھذا لعام عاما:**

''مجھے اپنے نفس کی قسم کے کچھ نوجوان مقام راویہ میں نیزے لگنے کی وجہ سے سب

ہلاک ہوگئے۔ میں کہتا ہوں جب ان کا زمانہ یاد کرتا ہوں تو یہ لوگ اس ساعت چیخ و پکار اور غم کی حالت میں ہوتے ہیں۔ پس میں نے اس کی مثل نہ دیکھا کہ سب کے سب ہلاک ہوگئے ہوں اور میں نے اس سال کی مثل کوئی سال بھی نہیں دیکھا۔"

وہ شخص مذکورہ بالا اشعار پڑھتا جو بھی سنتا وہ بھی رو پڑتا۔

## حرمِ مکہ کو مباح کر لینا

۱۔ حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما جب کوفہ کے لئے تشریف لے جا رہے تھے تو آپ کو مخلصین نے نہ جانے کا مشورہ دیا اور بزرگوں نے نصیحت کی لیکن آپ نے فرمایا کہ مجھے میرے باپ (سیّدنا علی رضی اللہ عنہا) نے فرمایا کہ ایک وقت آئے گا کہ مکہ معظّمہ کے حرم شریف کے اندر بے حرمتی کی اجازت دی جائے گی یاد رکھو مجھے یہ زیادہ پسند ہے کہ میں حرم کے باہر بالشت کے مقدار شہید کرا دیا جاؤں اسے کہ میں داخل حرم شہید کرایا جاؤں۔ (الحدیث)

تفصیل:

(۱) یہ بے حرمتی یزید پلید کے زمانے میں ہوئی جس کی تفصیل گزری۔

(۲) عبدالملک اموی کے دور میں جب کہ اس نے حجاج کو بھیجا کہ وہ ابن الزبیر رضی اللہ عنہا کو شہید کرے اور بیت اللہ کو گرا دے۔

(۳) ابو طاہر قرمطی کے دور میں بھی بے حرمتی ہوئی اس کی بھی تفصیل گزری۔ اس کے بعد بھی کئی بار بے حرمتی مثلاً

(۴) سادات (اشراق) بنوالحسن کی ایک جماعت کو (حرم میں) شہید کرایا گیا یونہی۔

(۵) ظہور امام مہدی رضی اللہ عنہ سے پہلے ہوگا

(۶) آخر میں حبشہ کا دو سوکھی پنڈلیوں والا، وہ مکہ معظّمہ کی بے حرمتی کرے گا اور کعبہ کی اینٹ سے اینٹ بجا دے گا۔

# فتن سے حفاظت سے متعلقہ دعائیں

زندگی اور موت کے فتنوں سے پناہ مانگنے کے لئے درج ذیل دعا مانگنی چاہئے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہ فرماتی ہیں کہ رسول اکرم نورِ مجسم شاہِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نماز میں (درود شریف کے بعد) یہ دعا مانگا کرتے۔ ''اے اللہ! میں تیری پناہ مانگتا ہوں عذاب قبر سے مسیح دجال کے فتنہ سے، زندگی اور موت کے فتنوں سے گناہ اور قرض سے'' (بحوالہ بخاری و مسلم)

## دنیاوی فتن سے متعلقہ دعا

حضرت سعد رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں: وہ ہمیں پانچ باتیں سکھاتے تھے اور کہتے تھے کہ رسولِ اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم ان الفاظ کے ساتھ دعا فرمایا کرتے تھے۔

''یا اللہ! میں بخل سے، نامردی سے، ذلیل عمر سے، دنیا کے فتنے سے اور عذاب قبر سے پناہ مانگتا ہوں۔'' (بحوالہ نسائی)

## لحد کے فتنے اور نار سے حفاظت کی دعا

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں۔

''حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ دعا کثرت سے فرمایا کرتے تھے۔ ''یا اللہ میں آگ کے فتنے اور آگ کے عذاب سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔ قبر کے فتنے اور قبر کے عذاب سے پناہ مانگتا ہوں نیز فتنہ فقر

کے شر سے اور فتنہ (غنی) (دولت مندی) کے شر سے تیری پناہ طلب کرتا ہوں"۔

## فتن سے محفوظ رہنے کے اسباب

حضور سرکار مدینہ راحت قلب وسینہ فیض گنجینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتنوں سے بچنے کے لئے جو راستہ ہمیں بتایا ہے۔ اس پر چل کر ہم بلاشبہ آنے والے فتنوں سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔ باقی تمام تدبیریں اور تمام کوششیں ناکامی اور نامرادی کا راستہ ہیں: احادیث میں بیان کئے گئے فتنوں کو ہم دو حصوں میں تقسیم کر سکتے ہیں،

(۱) انفرادی فتنے

(۲) اجتماعی فتنے انفرادی فتنے وہ ہیں جن کا تعلق انسان کی ذات سے ہے مثلاً بیوی بچوں کا فتنہ، مال اور جان کا فتنہ وغیرہ اجتماعی فتنے وہ ہیں جن کا تعلق پورے معاشرے سے ہے۔ مثلاً چوری، ڈاکہ، قتل، عریانی، فحاشی وغیرہ حضور جان کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم نے دونوں طرح کے فتنوں سے بچنے کا راستہ ہمیں بتا دیا ہے جس کا ہم الگ الگ ذکر کر رہے ہیں۔

## انسان فتنوں کی لپیٹ میں

حضور سیّد دو عالم فخر بنی آدم مکی مدنی سرکار صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے: آدمی کے لئے اس کی بیوی، اس کا مال، اس کی جان، اس کی اولاد اور اس کے ہمسائے میں فتنہ ہے۔ (مسلم)

## اچھے اعمال بخشش کا سبب

(یعنی یہ ساری چیزیں انسان کے لئے باعث آزمائش ہیں) نماز، روضہ، صدقہ، امر بالمعروف اور نہی عن المنکر ان فتنوں کو مٹا دیتے ہیں یعنی انسان کو محفوظ رکھتے ہیں۔

فائدہ:

دنیا کی ہر چیز میں انسان کے لئے فتنہ اور آزمائش ہے خوشی، غمی، دکھ، سکھ، امارت، غربت، بیماری، کاروبار عہدہ آل واولاد۔ حتیٰ کہ اس کی جان میں بھی اس کے لئے آزمائش ہے۔

فائدہ:

انسان کے نیک اعمال نماز، روزہ صدقہ، خیرات، ادعیہ اذکار، تلاوت قرآن، والدین سے حسن سلوک، صلہ رحمی یتیموں اور بیواؤں کی سرپرستی، رزق حلال، کبیرہ گناہوں سے اجتناب، امر بالمعروف اور نہی عن المنکر وغیرہ ان فتنوں سے محفوظ رکھتے ہیں۔ قرآن مجید میں بھی اللہ تعالیٰ نے یہ بات ارشاد فرمائی ہے: ''بے شک نیکیاں برائیوں کو دور کردیتی ہیں'' (سورہ ہود: ۱۱۴)

حضور شہنشاہِ مدینہ باعث نزولِ سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بعض احادیث میں بھی یہ بات ارشاد فرمائی ہے کہ انسان کی نیکیاں بعض گناہوں کو اپنے آپ ختم کردیتی ہیں۔ مثلاً ارشاد مبارک ہے۔ پانچ نمازیں جمعہ سے جمعہ اور رمضان سے رمضان، درمیانی وقفے کے گناہوں کا کفارہ ہیں جب تک آدمی کبیرہ گناہوں سے بچتا رہے۔ (مسلم)

ایک حدیث میں ارشاد مبارک ہے: ''صدقہ اللہ تعالیٰ کے غصہ کو ٹھنڈا کرتا ہے اور بری موت سے بچاتا ہے۔'' پس انفرادی فتنوں سے محفوظ رہنے کے لئے ہر انسان کو ان اعمال صالحہ کا خاص اہتمام کرنا چاہئے اور اللہ تعالیٰ سے اُمید رکھنی چاہئے کہ اس طرز عمل کے ساتھ اللہ تعالیٰ ہمیں ان فتنوں سے محفوظ رکھیں گے۔ انشاء اللہ!

## فتنوں سے حفاظت کا ایک ذریعہ

کچھ فتنے ایسے ہوں گے جن کے دروازے پر آگ کی طرف بلانے والے کھڑے ہوں گے۔ اس وقت ان کا پکار پر لبیک کہنے کی بجائے تیرے لئے بہتر ہے کہ تو درخت

کی چھال چبا کر تنہائی میں جان دے دے۔ (ابن ماجہ)

مذکورہ بالا احادیث سے درج ذیل باتیں معلوم ہوتی ہیں:

(i) اجتماعی فتنوں سے بچنے کے لئے انسان کو خواہ کیسی ہی تنگی تکلیف اور فاقہ کشی کی زندگی اختیار کرنی پڑے تو اس سے بھی دریغ نہیں کرنا چاہئے۔

(ii) اجتماعی فتنوں سے بچنے کے لئے فتنوں کی جگہیں چھوڑ کر ایسی جگہ رہائش اختیار کرنی چاہئے جہاں فتنے نہ ہوں۔ (حوالہ علاماتِ قیامت 42-40)

## حضور مختارکل کائنات کی خاص نصیحت

حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ حضور سرور کون ومکاں سیّد انس وجان صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عنقریب ایک فتنہ آئے گا جس میں بیٹھنے والا بہتر ہوگا۔ کھڑا ہونے والے سے اور کھڑا ہونے والا بہتر ہوگا۔ چلنے والے سے اور چلنے والا بہتر ہوگا دوڑنے والے سے۔ (بحوالہ ترمذی)

(i) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور پرنور شافع محشر آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب تک قبیلہ دوس کی خواتین کی سرینیں ذوالخصہ کے اردگرد حرکت نہ کرنے لگیں۔

(صحیح البخاری، الفتن 7116، صحیح مسلم، الفتن واشراط الساعۃ)

ذی الخصہ یمن میں ایک بت خانہ تھا (فتح الباری 8/71) اور دوس قبیلہ جاہلیت میں اس کی پوجا کرتا تھا۔ پھر ایک زمانہ ایسا آئے گا کہ قبیلہ دوس اور اس کے اردگرد رہنے والے ذی الخلصہ کے بارہ میں پھر فتنہ میں مبتلا ہو جائیں گے اور وہ شرک کی جاہلیت کی طرف پلٹ جائیں گے اور وہ اللہ کے سوا اس کی پوجا شروع کر دیں گے۔ شرک کی یہ فروعات بعض لوگوں میں پھیلنی شروع ہوگئی ہیں اور حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان سچا ہوتا دکھائی دے رہا ہے۔

## عرب میں فتنہ

۲- حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ باعث نزول سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''قیامت اس وقت تک قائم نہیں ہوگی جب تک کہ میری امت کے قبائل بتوں کی عبادت نہ کرنے لگیں۔''

(احمد 5/350،357 ابن ماجہ 3952، ترمذی 2219)

۳- حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ حضور اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کے آزاد غلام سے روایت ہے کہ حضور جان کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''مجھے اپنی امت کے بارے میں گمراہ کرنے والے حاکموں کا سب سے زیادہ خوف ہے (کہ وہ دین کو بہت زیادہ نقصان پہنچائیں گے) میری اُمت کے بعض قبائل عنقریب بتوں کی عبادت شروع کر دیں گے اور بعض قبائل مشرکوں کے ساتھ مل جائیں گے۔ قیامت سے پہلے تقریباً تیس دجال جھوٹے ظاہر ہوں گے جن میں ہر ایک دعویٰ کرے گا کہ وہ نبی ہے میری امت کا ایک گروہ ہمیشہ حق پر قائم رہے گا۔ ان کی ہمیشہ (اللہ تعالیٰ کی طرف سے) مدد ہوتی رہے گی اور کوئی مخالف قوت انہیں نقصان نہیں پہنچا سکے گی، حتیٰ کہ اللہ کا امر (یعنی قیامت آجائے)

(حوالہ ابن ماجہ، ابواب الفتن، باب ما یکون من الفتن 2/3192)

۴- حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہ بیان فرماتی ہیں کہ میں نے حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ ''دن رات ختم نہیں ہوں گے جب تک لات اور عزیٰ کی عبادت (دوبارہ) نہ شروع ہو جائے'' میں نے عرض کیا یارسول اللہ نورِ مجسم سیّد دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم میں تو سمجھتی تھی کہ جب اللہ تعالیٰ نے فرما دیا: وہ اللہ ہی ہے جس نے اپنا رسول ہدایت اور دین حق دے کر بھیجا تا کہ اسے باقی سارے ادیان پر غالب کر دے، خواہ مشرکوں کو کتنا ہی ناگوار کیوں نہ ہو؟ (سورۃ توبہ:

33) تو اب یہ ہمیشہ کے لئے ہے۔ آپ نورِ مجسم رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ایسا ہوگا جب تک اللہ چاہے گا۔

(مسلم کتاب الفتن واشراط الساعۃ، باب لاتقوم الساعۃ حتی تعبد وس ذوالخلصۃ)

## آدمی کی لان اور جانوروں کا کلام کرنا

(۱) حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سرورِ کون ومکان صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ خدا کی قسم! قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی:

(i) ''جب تک درندے انسانوں سے نہ بولیں گے''

(ii) ''اور جب تک انسان کے کوڑے کا اگلا حصہ''

(iii) ''اور جوتی کا تسمہ اس سے ہم کلام نہ ہوں گے''

(iv) ''اور جب تک اس کی ران اسے یہ نہ بتا دے گی کہ تیرے پیچھے تیرے گھر والوں نے یہ کام کیا ہے۔ یعنی قیامت سے پہلے ایسا ہونا ضروری ہے۔

(جامع الترمذی الفتن 218، ابن حبان 318/14، ابن ابی شیبہ 664/8، البدایہ والنہایۃ 150/6، البزار 143/3)۔

## جانور کا کلام

۲- حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے: ''ایک بھیڑیئے نے ایک بکری پر حملہ کیا اور اٹھا کر چلتا بنا۔ چرواہے نے بھیڑیئے کا تعاقب کیا اور اس سے بکری چھڑانے میں کامیاب ہوگیا۔ بھیڑیا اپنے انداز میں بیٹھ کر کہنے لگا: تجھے اللہ کا خوف نہیں کہ تو مجھ سے ایسا رزق چھین رہا ہے جسے اللہ تعالیٰ نے میرا مقدر ٹھہرا رکھا ہے؟ چرواہے نے تعجب بھرے انداز سے کہا: بھیڑیا! اور مجھ سے انسانوں کی طرح باتیں کر رہا ہے؟ بھیڑیئے نے کہا: کیا میں تمہیں اس سے بھی عجیب بات کی خبر نہ دوں محمد صلی اللہ علیہ وسلم تو یثرب (مدینے) میں لوگوں کو ماضی کی باتوں سے آگاہ کر رہے ہیں۔ یہ سن کر چرواہا فوراً بکریاں

ہانکتا ہوا مدینے جا پہنچا اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنا واقعہ سنایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنا واقعہ سنایا آپ نبی کریم رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس نے سچ کہا ہے قسم اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے قیامت قائم نہ ہوگی حتیٰ کہ درندے انسانوں سے باتیں کریں گے۔ آدمی کا کوڑا اور جوتے کا تسمہ اس سے ہم کلام ہوگا۔ علاوہ ازیں اس کی ران اسے اس کی عدم موجودگی میں اس کے گھر میں ہونے والی باتوں سے باخبر کرے گی۔ (ترمذی 2181 ابن ابی شیبہ 101، شرح السنۃ 4177 البدایہ 151/6)

۳- ایک روایت میں ہے کہ وہ آدمی (چرواہا) یہودی تھا اور اس واقعہ کے بعد مسلمان ہو گیا۔ (احمد 404/2)

۴- حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور سرور کون ومکان صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک آدمی اپنے بیل پر بوجھ لادے جا رہا تھا بیل نے اس کی طرف دیکھا اور کہا: ''میں اس مقصد کے لئے نہیں پیدا کیا گیا، بلکہ کھیتی باڑی کے لئے پیدا کیا گیا ہوں'' لوگوں نے حیرانگی اور گھبراہٹ سے کہا سبحان اللہ تو حضور شہنشاہِ مدینہ باعث نزول سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں تو اس بات کو سچ سمجھتا ہوں (اور اس پر تعجب نہیں کرتا) ابوبکر اور عمر بھی اسے سچ کہتے ہیں۔ (مسلم کتاب الفضائل باب من فضائل ابی بکر صدیق)

بعض روایات میں گائے کا کلام کرنا بھی مذکور ہے، جیسا کہ بخاری میں ہے کہ ایک آدمی گائے پر سوار ہوا تو گائے کہنے لگی میں سواری کے لئے پیدا نہیں کی گئی بلکہ میں تو کھیتی باڑی کے لئے پیدا کی گئی ہوں۔ اس پر لوگوں نے تعجب خیز انداز میں سبحان اللہ کہا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں، ابوبکر اور عمر اس (گائے کے کلام) پر ایمان لاتے ہیں۔

حضور نبی کریم راحتہ اللعاشقین صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے مبارک میں مسجد نبوی میں کھجور کے منبر کا تنا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے فراق میں رمنا، پتھروں اور درختوں کا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کرنا، اونٹ کا آپ کے پاس آ کر مالک کی شکایت کرنا۔ یہ سب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات ہیں لیکن آخری زمانے میں حجر وشجر اور دیگر جمادات

عام انسانوں سے کلام کریں گے جو قیامت کی علامات میں سے ہیں۔

## لڑنے اور فرار ہونے کے فتنے کا ظاہر ہونا

(۱) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی ہے کہ قیامت قائم نہیں ہوگی۔ یہاں تک کہ اس سے پہلے تین فتنے برپا ہو جائیں۔ سیّدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں: ہم لوگ حضور پُرنور شافع محشر صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتنوں کا ذکر کیا اور بہت کثرت سے ان کا تذکرہ کیا۔ یہاں تک کہ فتنہ اخلاص کا ذکر کیا تو ایک کہنے لگا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فتنہ اخلاص کیا ہے؟ آپ حضور نبی کریم رحمتہ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بھاگنا اور جنگ ہے۔ پھر اس کے بعد سرا کا فتنہ ہے، جس کا دھواں ایک ایسے آدمی کے تیر کے نیچے سے نکلے گا جو میرے اہل بیت والوں میں سے ہوگا۔ وہ یہ گمان کرے گا کہ وہ مجھ سے ہے، لیکن مجھ سے نہیں ہوگا اور بے شک میرے ولی دوست تو وہی ہیں جو متقی ہیں۔ پھر لوگ ایک شخص پر اعتبار کریں گے جیسے کہ سرین، پسلی کے اوپر، یعنی ایک کجی والے شخص پر اتفاق کریں گے۔ پھر وہیما کا فتنہ ہوگا اور اس اُمت میں کسی کو نہیں چھوڑے گا، مگر یہ کہ اسے ایک طمانچہ مارے گا جب لوگ کہیں گے کہ فتنہ ختم ہو گیا تو وہ اور بڑھے گا۔ اس میں آدمی صبح کو مومن ہوگا تو شام کو کافر ہوگا۔ یہاں تک کہ لوگ دو خیموں کی طرف نہ ہو جائیں۔ ایک ایمان کا خیمہ ہوگا جس میں نفاق نہیں ہوگا اور دوسرا نفاق کا خیمہ، جس میں ایمان نہیں ہوگا۔ پس اگر تم اس وقت ہو تو اس دن یا اس سے اگلے دن دجال کا انتظار کرو۔ (ابوداؤد)

## اللہ عزوجل کے ذکر کی برکت

(۱) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضور مکی مدنی تاجدار حبیب کردگار صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم لوگوں نے سنا ہے کہ کوئی ایسا شہر ہے جس کا ایک کنارہ خشکی میں ہے اور ایک کنارہ دریا میں ہے۔ لوگوں نے کہا: جی ہاں رسول اکرم نورِ مجسم صلی اللہ

علیہ وسلم۔ آپ نے فرمایا قیامت قائم نہیں ہوگی، یہاں تک کہ حضرت اسحاق علیہ السلام کی اولاد میں سے 70 ہزار مسلمان اس شہر میں جہاد کریں گے۔ جب یہ لوگ اس شہر کے پاس پہنچ کر پڑاو ڈالیں گے تو یہ ہتھیار سے جنگ کریں گے نہ کوئی تیر چلائیں گے۔ صرف لا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر کہیں گے تو اس شہر کے ایک قلعے کا کنارہ گر پڑے گا، پھر دوسری مرتبہ لا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر کہیں گے تو دوسرا کنارہ گر پڑے گا۔ پھر تیسری مرتبہ یہی کہیں گے تو قلعے کا پھاٹک کھل جائے گا اور یہ لوگ شہر میں داخل ہو کر مالِ غنیمت پائیں گے اور اس دوران میں یہ لوگ مالِ غنیمت تقسیم کر رہے ہوں گے'' اچانک کوئی چیخ کر کہے گا کہ یقین مانو دجال نکل پڑا۔ یہ لوگ فوراً ہی ساری چیزوں کو چھوڑ کر اپنے گھروں کو واپس لوٹ جائیں گے۔ (مشکوٰۃ 467/2)

یہ پیش گوئی ابھی پوری نہیں ہوئی غالباً امام مہدی کے ظہور کے بعد شام کے مسلمان یہ جہاد کریں گے اور یہ ان لوگوں کی کرامت ہوگی کہ نعرۂ تکبیر سے پورا قلعہ مسمار اور مفتوح ہو جائے گا اور یہ لوگ ایسے بہادر اور شیر دل مسلمان ہوں گے کہ دجال کے خروج کی خبر سن کر اس سے جنگ کرنے کے لئے اپنی بستیوں کی طرف لوٹ پڑیں گے۔ نہ فرار ہوں گے نہ مرعوب ہوں گے۔

## اہل ایمان اور نصرانیوں کا میدان جنگ میں ملاق

(۱) حضرت یسیر بن جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔

ایک مرتبہ کوفہ میں سرخ طوفان آیا تو ایک آدمی آیا جس کا تکیہ کلام یہی تھا کہ اے عبداللہ بن مسعود قیامت آ گئی۔ حضرت یسیر رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں اے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ ٹیک لگا کر بیٹھے ہوئے تھے، (اتنی بات سن کر) سیدھے ہو کر بیٹھ گئے اور فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی، جب تک کہ وراثت کی تقسیم ختم نہ ہو جائے اور مالِ غنیمت کے حصول میں کوئی خوشی نہ رہے۔ پھر ملک شام کی طرف اپنے ہاتھ سے اشارہ

کر کے فرمایا: دشمن مسلمانوں کے خلاف اور مسلمان اپنے دشمنوں کے خلاف یہاں جمع ہوں گے۔ (راوی کا بیان ہے کہ) میں نے کہا: آپ کی مراد رومی دشمن ہیں؟ آپ نے فرمایا: ہاں! پھر اس وقت بہت لڑائی شروع ہو گئی، مسلمانوں کا ایک لشکر موت کی بیعت کرے گا اور کہے گا کہ ہم اور کہے گا کہ ہم غالب ہوئے بغیر واپس نہیں لوٹیں گے، پھر لڑائی کریں گے حتیٰ کہ ان کے درمیان رات حائل ہو جائے گی اور دونوں گروہ بلا فتح واپس لوٹ جائیں گے اور جو لشکر لڑائی کے لئے بڑھا تھا وہ بالکل فنا ہو جائے گا۔ پھر (دوسرے دن) مسلمان موت کی شرط لگائیں گے کہ بلا فتح ہم واپس نہیں جائیں گے اور لڑائی کریں گے حتیٰ کہ رات ان کے درمیان حائل ہو جائے گی اور دونوں گروہ (یعنی مسلمان اور آدمی) بلا فتح واپس چلے جائیں گے جو لشکر لڑائی کے لئے بڑھا تھا وہ بالکل فنا ہو جائے گا۔ پھر (تیسرے دن) مسلمان موت اور فتح کی شرط پر نکلیں گے اور شام تک لڑیں گے، تو پھر دونوں گروہ بلا فتح واپس پلٹ جائیں گے اور جو لشکر لڑائی کے لئے بڑھا تھا۔ وہ بالکل فنا ہو جائے گا۔ پھر چوتھے دن باقی مسلمان رومیوں کی طرف بڑھیں گے اور اللہ تعالیٰ ان کے ذریعے دشمن کو مغلوب کریں گے اور وہ ایسی لڑائی کریں گے اس جیسی کسی نے دیکھی نہ ہو گی۔ حتیٰ کہ پرندہ ان کی لاشوں پر سے گزرے گا مگر وہ مر کر گر جائے گا۔ ان کی لاشوں سے آگے نہیں بڑھ سکے گا۔ ایک باپ کے اگر سو بیٹے ہوں گے تو واپسی پر ان میں سے صرف ایک ہی باقی ہو گا۔ پھر کس غنیمت پر خوشی ہو گی اور کون سی وراثت تقسیم کی جائے گی؟ دریں اثناء وہ اس سے بڑی بات سنیں گے کہ ایک منادی (یعنی شیطان) آواز بلند کرے گا کہ دجال تمہارے اہل وعیال میں آ چکا ہے تو وہ لوگ سب کچھ وہیں چھوڑ کر اس کی طرف متوجہ ہو جائیں گے اور دس گھڑ سواروں کو تفتیش کے لئے بھیجیں گے۔ نبی اکرم نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں ان کے اور ان کے آباؤ اجداد کے نام اور ان کے گھوڑوں کے رنگ خوب اچھی طرح پہچانتا ہوں اور یہ گھڑ سوار اس دن روئے زمین کے سب سے بہترین گھڑ سوار ہوں گے۔

(مسلم کتاب الفتن باب اقبال الروم فی کثرۃ القتل مند خروج الدجال2899، حاکم524/4،احمد544/1)

۲- ایک روایت میں ہے کہ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سلطان مدینہ فیض گنجینہ باعث نزول سکینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جنگ عظیم قسطنطنیہ کی فتح اور خروج دجال (یہ تینوں کام صرف) سات ماہ میں ہوں گے۔

(ابوداؤد کتاب الملاحم باب فی تواتر الملاحم4295)

## علاقہ قسطنطنیہ کی فتح

اس وقت کا شہر قسطنطنیہ قیامت آنے سے پہلے کافروں کے ہاتھ میں چلا جائے گا، پھر مسلمان اسے فتح کریں گے، یہ علامت ابھی باقی ہے۔

(۱) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ رومیوں کا لشکر مقام العماق یا مقام دابق (شام) میں پڑاؤ کرے گا تو ان لوگوں کے مقابلہ کے لئے شہر (حلب یا دمشق) سے ایک لشکر نکلے گا جو اس دن اہل زمین کے سب سے بدترین لوگ ہوں گے۔ جب یہ لوگ صحبت نہیں کریں گے تو رومی کہیں گے کہ (اے مسلمانوں) تم ہمارے اور ان مسلمانوں کے درمیان راستہ خالی کر دو جن لوگوں نے (جہاد کرکے) ہمارے آدمیوں کو گرفتار کرلیا ہے۔ ہم ان سے جنگ کریں گے۔ مسلمان کہیں گے کہ تمہیں خدا کی قسم! ہم تمہارے اور اپنے بھائیوں کے درمیان راستہ خالی نہیں کریں گے۔ پھر یہ لوگ رومیوں سے جنگ کریں گے تو ایک تہائی مسلمان شکست کھا کر بھاگ جائیں گے، جن کی توبہ اللہ تعالیٰ کبھی قبول نہیں فرمائے گا اور ایک تہائی مسلمان قتل ہو جائیں گے جو اللہ تعالیٰ کے نزدیک تمام شہیدوں سے زیادہ افضل ہوں گے اور ایک تہائی مسلمان فتح یاب ہوں گے یہ لوگ کبھی فتنوں میں مبتلا نہیں کیے جائیں گے۔ اور یہی لوگ قسطنطنیہ کو فتح کریں گے اور اس دوران یہ لوگ اموال غنیمت کو تقسیم کر رہے ہوں گے اور اپنی تلواروں کو زیتون کے درختوں پر لٹکائے ہوئے ہوں گے کہ بالکل ہی ناگہاں شیطان چیخ کر اعلان کرے گا کہ مسیح دجال تمہارے پیچھے

تمہارے گھر والوں پر حملہ آور ہو گیا ہے۔ یہ سن کر لوگ اس جگہ سے نکل پڑیں گے۔ حالانکہ یہ خبر بالکل غلط ہوگی، لیکن جب یہ لوگ شام (بیت المقدس) میں پہنچیں گے تو اس وقت دجال نکلے گا۔ یہ لوگ دجال سے جنگ کرنے کے لئے صف آرائی کر رہے ہوں گے تو اس وقت نماز کی اقامت کہی جائے گی اور حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام آسمان سے نزول فرمائیں گے اور ان لوگوں کی امامت فرمائیں گے۔ جب اللہ تعالیٰ کا دشمن (دجال) ان کو دیکھے گا تو اس طرح پگھلنے لگے گا جس طرح پانی میں نمک پگھل جاتا ہے اور اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام اس کو چھوڑ دیئے تو پگھل کر ہلاک ہو جاتا، لیکن اللہ تعالیٰ اس کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ہاتھ سے قتل فرمائے گا۔ پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنے نیزہ پر لگا ہوا دجال کا خون لوگوں کو دکھائیں گے۔

(مشکوۃ 466/2 باب الملاحم/مسلم، کتاب الفتن باب فی فتح قسطنطنیہ وخروج الدجال ونزول عیسیٰ ابن مریم 2897)

وضاحت (یاد رہے کہ اعماق اور دابق دو الگ الگ مقام ہیں جو شام کے مشہور شہر حلب کے قریب واقع ہیں۔ دونوں جگہوں میں سے کوئی ایک میدانِ جنگ بنے گا۔ ترکی آج کل مسلمانوں کے قبضے میں ہے جو آئندہ کسی وقت عیسائیوں کے قبضہ میں چلا جائے گا اور مسلمان قیامت سے پہلے اسے دوبارہ فتح کریں گے۔ استنبول کا پرانا نام قسطنطنیہ ہے۔ اس حدیث میں مسلمان جس شہر سے نکل کر رومیوں سے جنگ کریں گے۔ اس کے بارے میں اختلاف ہے کہ حدیث کے لفظ من المدینہ سے کون سا شہر مراد ہے؟ ابن الملک کا قول ہے کہ اس سے مراد حلب اور بعض شارحین حدیث نے فرمایا کہ اس سے مراد دمشق ہے اور بعض نے کہا کہ اس سے مراد مدینہ طیبہ ہے لیکن ازہار میں اس قول کو ضعیف بتایا ہے کیونکہ دوسری روایتوں سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ رومیوں سے لڑنے کے لئے نکلنے والا لشکر حضرت امام مہدی کا لشکر ہوگا اور ان دنوں مدینہ منورہ کی آبادی ویران ہو چکی ہوگی۔ (مرقات 159/5)

# دجال کے خروج کا سبب قسطنطنیہ کی فتح

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بیت المقدس کی آبادی یثرب (مدینے) کی خرابی کا پیش خیمہ ہوگی، مدینے کی خرابی جنگوں کے آغاز کا سبب ہوگی۔ جنگوں کے آغاز کا انجام قسطنطنیہ کی فتح ہوگی اور قسطنطنیہ کی فتح دجال کے خروج کا اعلان ہوگا۔ حضرت نافع بن عتبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم نورِ مجسم نے فرمایا: تم جزیرۃ العرب والوں سے لڑو گے اور اللہ تمہیں اس کا فاتح بنا دے گا، پھر تم روم سے لڑو گے اور اللہ تمہیں اس کا فاتح بنا دے گا۔ پھر تم دجال سے لڑو گے اور اللہ تمہیں اس پر بھی فتح دے گا پھر حضرت نافع رضی اللہ عنہ نے کہا: اے جابر! ہمارے علم کے مطابق دجال اس وقت تک نہیں نکلے گا جب تک روم فتح ہو جائے۔ اگرچہ 1453ء میں سلطان محمدؒ الفاتح کے ہاتھوں قسطنطنیہ فتح ہو چکا ہے لیکن خروج دجال کے وقت دوبارہ مسلمان اسے فتح کریں گے جیسا کہ درج بالا دلائل سے یہ بات ثابت ہوتی ہے۔

حضرت ابن عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: اللہ کے رسول نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ قسطنطنیہ اور روما میں کون سا شہر پہلے فتح ہوگا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہرقل کا علاقہ یعنی قسطنطنیہ پہلے فتح ہوگا۔

(احمد 2/234 داری 1/137 حاکم: کتاب الفتن والملاحم 4/468 الدر المنثور)

# سمندری پہلے جیش کے لئے خوشخبری

بخاری اور مسلم وغیرہ میں ایک حدیث ہے کہ سیّدہ امّ احرام رضی اللہ عنہ کے گھر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حجۃ الوداع کے بعد ایک روز کھانا تناول فرما کر قیلولہ کے لئے لیٹ گئے۔ سیّدہ ام احرام رضی اللہ عنہ (جو رشتہ میں آپ کی خالہ لگتی تھیں) نے آپ کا سر دیکھنا شروع کر دیا۔ اس دوران آپ کو نیند آ گئی۔ تھوڑی دیر کے بعد سیّدہ ام احرام

رضی اللہ عنہا نے دیکھا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مسکراتے ہوئے اٹھ کھڑے ہوئے۔ سیّدہ احرام رضی اللہ عنہا نے مسکرانے کا سبب پوچھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میری امت کے کچھ لوگ سمندر میں جنگ و جہاد کے ارادہ سے اس طرح سوار ہیں جس طرح بادشاہ اپنے تختوں پر بیٹھے ہوتے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے ان سب کے لئے جنت واجب فرما دی ہے۔ سیّدہ ام احرام نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دعا فرمائیں کہ میں بھی اس لشکر میں شامل ہو جاؤں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا فرمائی اور پھر آرام کرنے کے لئے لیٹ گئے کچھ دیر بعد آپ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پھر مسکراتے ہوئے اٹھے اور فرمایا: مجھے دکھایا گیا ہے کہ میری امت کا پہلا لشکر جو (قسطنطنیہ) پر حملہ کرے گا اس کے لئے مغفرت کا پروانہ ہے۔ پہلے لشکر کے لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری اُمت کا پہلا لشکر جو بحری لڑائی لڑے گا اس پر جنت واجب ہوگی۔

(تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو: بخاری جلد اص 410، 904، 405، 403، 391، جلد 2، ص 930، 929/
مسلم 142/2 / اصابہ 8/224-223)

## اول سمندری لشکر

تاریخ کے اوراق سے پتہ چلتا ہے کہ سب سے پہلا مسلمانوں کا بحری لشکر اور بحری بیڑا بحر متوسط میں ڈالا گیا جس نے 28 ہجری میں سمندر کے سینہ کو چیر کر قبرص پر اسلامی علم بلند کیا۔ وہ لشکر سیّدنا امیر معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ کی قیادت میں تھا۔

(عمدۃ القاری 14/198-165)

اس لشکر میں سیّدہ ام احرام رضی اللہ عنہا سیّدنا ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سیّدنا ابوالدرداء رضی اللہ عنہ اور سیّدنا عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ جیسے اکابر امت تھے۔

(اسد الغابہ 5/575)

واپسی پر سیّدہ امّ احرام رضی اللہ عنہ سواری پر سوار ہو رہی تھیں کہ خچر کے دبکنے سے

